اللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِينَ آمَنُوا يُخْرِجُهُمْ مِنَ الظُّلُمَاتِ إِلَى النُّورِ وَالَّذِينَ كَفَرُوا أَوْلِيَاؤُهُمُ الطَّاغُوتُ يُخْرِجُونَهُمْ مِنَ النُّورِ إِلَى الظُّلُمَاتِ أُولَئِكَ أَصْحَابُ النَّارِ هُمْ فِيهَا خَالِدُونَ.

اللہ ان لوگوں کا دوست ہے جو ایمان لائے، وہ انھیں اندھیروں سے نکال کر روشنی کی طرف لاتا ہے اور وہ لوگ جنھوں نے کفر کیا ان کے دوست باطل معبود ہیں، وہ انھیں روشنی سے نکال کر اندھیروں کی طرف لاتے ہیں۔ یہ لوگ آگ والے ہیں، وہ اس میں ہمیشہ رہنے والے ہیں۔ (البقرة : 257)

---

قال رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ " نَضَّرَ اللّٰهُ امْرَأً سَمِعَ مِنَّا حَدِيثًا فَحَفِظَهُ حَتَّى يُبَلِّغَهُ غَيْرَهُ فَرُبَّ حَامِلِ فِقْهٍ إِلَى مَنْ هُوَ أَفْقَهُ مِنْهُ وَرُبَّ حَامِلِ فِقْهٍ لَيْسَ بِفَقِيهٍ "

" اللہ اس شخص کو ترو تازہ رکھے جو مجھ سے کوئی حدیث سنے پھر اسے یاد رکھ کر اسے دوسروں کو پہنچا دے، کیوں کہ بہت سے احکام شرعیہ کا علم رکھنے والے اس علم کو اس تک پہنچا دیتے ہیں جو اس سے زیادہ ذی علم اور عقلمند ہوتے ہیں اور بہت سے شریعت کا علم رکھنے والے علم تو رکھتے ہیں، لیکن فقیہہ نہیں ہوتے۔" (سنن الترمذي:2565)

بسم اللہ الرحمن الرحیم
IN THE NAME OF ALLAH

# تعارف

اسلامک ریسرچ سنٹر راولپنڈی بین الاقوامی شہرت کا حامل ایک بے مثال علمی، فکری، تعلیمی اور غیر منافع بخش ادارہ ہے جو کبار شیوخ و علماء کی مشاورت میں عرصہ 21 سال سے منہج سلف صالحین کی روشنی میں قرآن وسنت کی تعلیمات کی نشرواشاعت میں سرگرم عمل ہے۔ادارے کا مقصد عوام الناس میں تحقیقی وعلمی ذوق کوفروغ دے کر معاشرے میں ہر سو پھیلی جہالت اور گمراہی کو علم کی روشنی سے ختم کر کے خشیت الٰہی اور تقوی کو فروغ دینا ہے۔ IRC ہر قسم کے جماعتی تعصب اور گروہ بندی سے بالاتر ہو کر اپنی مدد آپ کے تحت محدود وسائل کے ساتھ مشن رسالت کو بہت خوش اسلوبی اور ذمہ داری سے جاری رکھے ہوئے ہے۔الحمدللہ لوگوں کی ایک کثیر تعداد ادارے کی دعوتی سرگرمیوں سے مستفید ہو کر اپنے عقائد واعمال کی اصلاح کرتی آرہی ہے۔

اسلامک ریسرچ سنٹر راولپنڈی کی بنیاد 15 مئی 2003 کو رکھی گئی، ہر قسم کے ظاہری اسباب سے بے پرواہ ہو کر مسبب الاسباب کی ذات پر بھروسہ کرتے ہوئے دعوت واصلاح کے اس نبوی مشن کو نوشین پلازہ خیابان سرسید میں کرایہ کے فلیٹ میں شروع کیا گیا۔جس سے ہمارا مقصد اپنے معاشرے سے شرک وبدعت کی پلیدی کو ختم کر کے توحید خالص اور سنت نبوی ﷺ کے ذریعے اسکی تطہیر کرنا تھا۔

یہ وہ دور تھا جب پاکستان میں سوشل میڈیا نووارد تھا اس محاذ پر باطل نظریات کو سرعام فروغ دیا جارہا تھا۔درس بخاری شریف کے نام پر امہات المؤمنین اور اسلام کے اولین مخاطب صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی عزتوں کو تار تار کرنے کی ناکام کوششیں کی جارہی تھیں۔جسکی وجہ سے نوجوان نسل شکوک وشبہات اور گمراہی کا شکار ہورہی تھی ان نازک حالات میں ہمارے ساتھیوں نے سوشل میڈیا کا یہ محاذ ایک مشن سمجھ کر سنبھالا اور دشمن کے ناپاک عزائم کو خاک میں ملا دیا جبکہ اسوقت اس نوعیت کا کوئی بھی سلفی ادارہ یا پلیٹ فارم پاکستان میں موجود نہیں تھا جہاں علماء اکرام کے ساتھ ساتھ عام لوگ بھی متحرک ہو گئے اور ان میں نوجوان طبقہ کا اہم کردار نظر آنے لگا اور یوں یہ ادارہ حق کی جستجو، تحقیقی ذہن اور صحیح منزل کی تلاش میں پیاسے جیالوں کی پیاس بجھانے کے لیے ایک بہترین علمی چشمہ ثابت ہوا یہی وجہ ہے کہ IRC کو اللہ رب العزت نے ملک وبیرون ممالک دین کی ترویج ودفاع منہج سلف کی وجہ سے وہ شہرت اور عزت بخشی جسکا شکر ادا کرنے سے ہماری زبانیں قاصر ہیں۔

اللَّهُمَّ أَوْزِعْنِي أَنْ أَحْمَدَكَ حَمْدًا أُكَافِئُ بِهِ شُكْرَ نِعْمَتِكَ الَّتِي أَنْعَمْتَ بِهَا عَلَيَّ وَفَضَّلْتَنِي عَلَى كَثِيرٍ مِمَّنْ خَلَقْتَ تَفْضِيلًا

الحمدللہ احباب ذی شعور پر یہ بات مخفی نہیں کہ اللہ تعالیٰ نے بہت مختصر وقت میں اس ادارے کو ہزاروں لوگوں کی اصلاح کا ذریعہ بنایا اور تاہنوز یہ مبارک سلسلہ جاری وساری ہے۔ IRC کی شرف قبولیت کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ پاکستان کے کئی شہروں میں اس نام کے ساتھ سابقے یا لاحقے لگا کر نئے ادارے معرض وجود میں نہ آئے ہوں۔ الحمدلله على ذالك

الحمدللہ ہم یہ بات کہنے میں حق بجانب ہیں کہ گزشتہ 21 سالوں میں قرآن وسنت کی نشرواشاعت اور دین حق کی ترویج وتعلیم کی جو خدمات IRC کے پلیٹ فارم سے سرانجام پائی ہیں اسکی کہیں نظیر نہیں ملتی۔

جنوری 2012 میں ادارے کے لیے خیابان سرسید راولپنڈی میں پرائم لوکیشن پر جگہ خریدی گئی جہاں پر سب سے پہلے ایک عظیم الشان مسجد کی تعمیر کی گئی ہے اور پھر اسکے بعد دور جدید کے تقاضوں کے عین مطابق مرحلہ وار IRC کے مختلف شعبہ جات کے تعمیراتی منصوبہ کو پایہ تکمیل تک پہنچایا گیا ہے۔

الحمدللہ 2021 سے IRC اپنی تین منزلہ خوبصورت عمارت میں منتقل ہو چکا ہے جو اس وقت ادارے کی تمام سرگرمیوں کا مرکز ہے۔ الحمد لله الذى بنعمته تتم الصالحات

## جید علماء کرام کی آمد

یہ ہماری سعادت ہے کہ اس عرصہ میں پاکستان بھر کے جید سلفی سکالرز نے IRC میں تشریف آوری پر ہمیں شرف عزت بخشا اور ہماری حوصلہ افزائی فرمائی اور ادارے کے ساتھ ہر ممکنہ تعاون کی یقین دہانی کرواتے ہوئے اپنے تصدیقات سے نوازا۔

| | | |
|---|---|---|
| فضیلۃ الشیخ غلام اللہ رحمتی رحمہ اللہ | فضیلۃ الشیخ عبدالحمید رحمتی رحمہ اللہ | فضیلۃ الشیخ حافظ زبیر علی زئی رحمہ اللہ |
| الشیخ حافظ عبدالحمید ازہر رحمہ اللہ | فضیلۃ الشیخ محمد یحیٰ گوندلوی رحمہ اللہ | فضیلۃ الشیخ عبداللہ امجد چھتوی رحمہ اللہ |
| فضیلۃ الشیخ حافظ مسعود عالم حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ عبداللہ ناصر رحمانی حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ حافظ محمد شریف حفظہ اللہ |
| فضیلۃ الشیخ ڈاکٹر فضل الہی حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ مفتی مبشر احمد ربانی حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ ارشاد الحق اثری حفظہ اللہ |
| فضیلۃ الشیخ ڈاکٹر سہیل حسن حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ مفتی عبدالستار حماد حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ حافظ ثناء اللہ زاہدی حفظہ اللہ |

| | | |
|---|---|---|
| فضیلۃ الشیخ ڈاکٹر عبدالباسط فہیم حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ سید طالب الرحمان حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ حافظ ندیم ظہیر حفظہ اللہ |
| فضیلۃ الشیخ طیب الرحمان زیدی حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ توصیف الرحمان حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ مفتی عبدالرحمان عابد حفظہ اللہ |
| فضیلۃ الشیخ قاضی عبدالرشید ارشد حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ حافظ شاہد رفیق حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ محمد حسین ظاہری حفظہ اللہ |
| فضیلۃ الشیخ عبدالرحمان شاہین حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ امین اللہ پشاوری حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ مولانا محمد صدیق رضا حفظہ اللہ |
| فضیلۃ الشیخ علامہ ابتسام الٰہی ظہیر حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ غلام مصطفی ظہیر حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ مفتی عبدالولی حفظہ اللہ |
| فضیلۃ الشیخ محمد عثمان صفدر حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ عبدالرزاق ساجد حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ مولانا محمد داود ارشد حفظہ اللہ |
| فضیلۃ الشیخ مولانا محمد یحییٰ عارفی حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ سید سبطین شاہ نقوی حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ مفتی عتیق الرحمان علوی حفظہ اللہ |
| فضیلۃ الشیخ ڈاکٹر فراز الحق حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ ابراہیم خلیل فضلی حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ عطاء المومن حفظہ اللہ |
| فضیلۃ الشیخ مولانا خاور رشید بٹ حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ عبدالوارث گل حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ برادر عاطف شیخ حفظہ اللہ |
| فضیلۃ الشیخ سیف اللہ خالد ملتانی حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ ابو جابر عبداللہ دامانوی حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ محمد ندیم شیخ حفظہ اللہ |
| فضیلۃ الشیخ مولانا عمر صدیق حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ یوسف پسروری حفظہ اللہ | فضیلۃ الشیخ مولانا منظور احمد حفظہ اللہ |

انکے علاوہ بے شمار مقامی علماء کرام ادارے کے ساتھ خصوصی لگاو رکھتے ہیں اور وقتاً فوقتاً اپنے قیمتی مشوروں سے بھی نوازتے رہتے ہیں۔ الحمد للہ کبار اہل علم کی سرپرستی اور رہنمائی کو ہمیشہ ہم نے اپنے لیے باعث افتخار سمجھا ہے اور انکی توجیہات کی روشنی میں ہر آنے والا دن پہلے سے زیادہ بہتری کی طرف رہنمائی کرتا ہے۔

**آیئے اب ہم اسلامک ریسرچ سنٹر راولپنڈی کی کارکردگی کا مختصر سا جائزہ لیتے ہوئے آپ کو مستقبل کے کام کو مزید فعال بنانے کے لیے ادارے کے منصوبے سے آگاہ کرتے ہیں۔**

# ریسرچ لائبریری

کسی بھی معاشرے کی ذہنی وفکری ترقی کا دارومدار اس کی علم سے وابستگی پر منحصر ہوتا ہے اور علم سے تعلق اور رغبت کتاب سے دوستی کے بغیر ناممکن ہے۔طلباء کی علمی پیاس بجھانے اور ان میں علمی و تحقیقی ذوق پیدا کرنے کے لیے IRC میں سب سے پہلے ایک لائبریری کی بنیاد رکھی گئی تھی جس کا شمار اس وقت پاکستان کی بہترین لائبریریوں میں ہوتا ہے۔بہترین تعلیمی اور روحانی ماحول کے ساتھ ساتھ اسے ہر طرح کی سہولیات سے مزین کیا گیا ہے۔طلبہ وطالبات کی ہر قسم کی رہنمائی کے لیے اہل علم کی ہمہ وقت موجودگی بھی اسکا خاصہ ہے۔الحمدللہ کئی طالبعلم اپنے ایم فل کے ریسرچ پیپرز مکمل کر چکے ہیں۔

بحمد للہ لائبریری میں ہزاروں کتب کا وسیع ذخیرہ موجود ہے جن میں اردو اور عربی کتب کی تفاسیر، کتب حدیث، شروحات حدیث، اصول حدیث، اسماء الرجال، تخریج حدیث، علوم قرآن، فقہ، اصول فقہ، سیرت، تاریخ، لغت، ادب، فتاویٰ جات اور تقابل ادیان ومسالک پر کتب کے ساتھ ساتھ موجودہ دور کے علماء حق کی بھی بے شمار تصانیف موجود ہیں۔جسکی وجہ سے ایم فل اور پی ایچ ڈی سکالرز کا IRC لائبریری کی طرف رجحان بھی بڑھ رہا ہے۔

الحمدللہ اس شعبہ میں وسعت کے تحت روز بروز نئی تحقیقات وحواشی کے ساتھ طبع ہونے والے مصادر ومراجع کا بڑی تیزی سے اضافہ ہو رہا ہے جو ادارے کے اہل علم کے ذوق اور توجہ کا منہ بولتا ثبوت ہے۔لیکن اس شعبے کو ہر وقت مزید وسعت کی ضرورت ہوتی ہے تاکہ مزید نادر اور نایاب کتب کا اضافہ ہوتا رہے لیکن یہ تبھی ممکن ہوسکتا ہے جب مخیر حضرات اس علمی صدقہ جاریہ میں اپنا بھرپور تعاون کر کے اس کام کو آسان بنانے کا موقع دیں گے۔ان شاء اللہ









# دارالإفتاء کا قیام

اللہ رب العزت کے فضل واحسان سے اسلامک ریسرچ سنٹر راولپنڈی میں لوگوں کی دینی ودنیاوی مسائل میں رہنمائی کے لیے دارالافتا کا قیام عمل میں لایا گیا ہے جہاں عوام الناس کو اپنے روزمرہ پیش آنے والے عبادات معاملات اور معاشرت کے متعلق درپیش مسائل کو قرآن سنت کی روشنی میں شرعی تقاضوں کے مطابق حل کیا جاتا ہے۔

اس سلسلہ میں شیخ عدنان الطاف حفظہ اللہ سائلین کی بہترین ماحول میں مکمل ذوق وبصیرت سے رہنمائی کی ذمہ داری کو بڑے احسن طریقے سے سرانجام دے رہے ہیں۔الحمد للہ اس شعبہ میں مزید بہتری اور پختگی لانے کے لیے ڈاکٹر عبدالباسط فہیم حفظ اللہ (سابق مدرس مسجد نبوی ﷺ) کی خدمات بھی ادارہ کو حاصل ہیں۔فتوی کے لیے IRC کو پاکستان کے مستند شیوخ کرام پر مشتمل لجنۃ کی خدمات حاصل ہیں۔

ملک و بیرون ممالک مقیم حضرات کے سوالات کے جوابات بذریعہ فون، وٹس ایپ اور ای میل دیے جاتے ہیں نیز E-FATWA کی سہولت بھی موجود ہے۔دور جدید کے پیچیدہ اور غور طلب مسائل کے حل کے لیے عنقریب شہر راولپنڈی کے جید علماء کرام پر مشتمل کمیٹی تشکیل دیے جانے پر غور ہے۔ان شاءاللہ

**نوٹ: دینی مسائل کے حل کے لیے احباب وقت لے کر صبح 10 بجے سے شام 7 بجے تک تشریف لا سکتے ہیں۔**









# تعمیر المساجد فاونڈیشن کا قیام

فتنوں کے اس دور میں توحید وسنت کی دعوت اور اشاعت وترویج کے لیے مساجد کی تعمیر وقت کی اہم ضرورت ہے اور مساجد ہی وہ قلعے ہیں جہاں سے ہم طاغوتی قوتوں کا مقابلہ کر کے اپنی نسلوں کو آسمانی ہدایت سے روشناس کر سکتے ہیں۔ اسی مشن کی آبیاری کے لیے IRC نے الھدیٰ والنور تعمیر المساجد فاونڈیشن کا قیام عمل میں لایا ہے جس کے تحت ایسے علاقے جہاں ابھی تک لوگ دعوت قرآن وسنت سے محروم ہیں وہاں مساجد کی تعمیر کی کوششیں کی جارہی ہے۔

ایک وقت تھا جب خیابان سرسید راولپنڈی کے 5 سیکٹروں میں اہل توحید کی صرف ایک مسجد ہوا کرتی تھی آج الحمدللہ ان علاقوں میں 6 مساجد تعمیر ہو چکی ہیں اور مزید یہ سلسلہ جاری رکھنے کا عزم ہے۔ یہ سب اللہ رب العزت کا خصوصی فضل وکرم اور پھر اسلامک ریسرچ سنٹر راولپنڈی کے مخلص بھائیوں کی دن رات کی محنت ہے جنہوں نے بروقت مساجد کی اہمیت کا ادراک کرتے ہوئے اس محاذ پر کام شروع کیا اور سب سے پہلے امین ٹاون کے علاقے میں دروس قرآن وسنت کا سلسلہ شروع کیا جس سے مقامی لوگوں میں تحریک پیدا ہوئی اور یوں وہ 2005 میں جامع مسجد الرحمان کے لیے پلاٹ لینے میں کامیاب ہوئے اور الحمدللہ آج ایک عظیم الشان مسجد اہل علاقہ کی ہدایت کا سرچشمہ ہے۔

2008 میں جامع مسجد ابو ہریرہؓ کے لیے سیکٹر 3 میں سید طالب الرحمن حفظہ اللہ کی زیر نگرانی ایک وقف شدہ پلاٹ پر تعمیری سلسلہ جاری تھا لیکن بعض حالات کی وجہ سے IRC اس کا انتظام وانصرام اپنے پاس نہ رکھ سکا۔ الحمدللہ آج یہ مسجد بھی اہل علاقہ کے لیے رشد وہدایت کا ذریعہ ہے۔

اسی طرح گنجان آبادی والے علاقے سیکٹر I میں بھی مسجد کی اشد ضرورت محسوس کی جارہی تھی۔ الحمدللہ اس علاقے میں بھی 2012 میں مرکز انس بن مالکؓ کے لیے جگہ خریدی اور یوں اس علاقے کے لوگوں کی مسجد کی دیرینہ خواہش کو اللہ رب العزت نے پورا کیا۔ الحمدللہ اس وقت یہ مرکز راولپنڈی شہر کا سب سے بڑا دعوتی وتبلیغی مرکز ہے جس سے ہر شعبہ زندگی سے تعلق رکھنے والے مرد وزن اور بچے مستفید ہو رہے ہیں۔ اس علاقے کے لوگوں کے لیے سعادت کی بات ہے کہ مسجد نبوی ﷺ کے سابق مدرس ڈاکٹر عبدالباسط فہیم حفظہ اللہ ہر ماہ کے پہلے 3 خطبات جمعۃ المبارک ارشاد فرماتے ہیں۔

جنوری 2014 کو بنگش کالونی میں اشد ضرورت کے پیش نظر ہنگامی حالات میں مسجد کے لیے جگہ خریدی گئی یہ علاقہ اہل بدعت کا گڑھ سمجھا جاتا ہے جو اپنی دعوت پھیلانے میں ہر طرح کے وسائل استعمال کر رہے ہیں۔ اہل توحید کی دعوت سے یہ علاقہ بالکل محروم تھا اس لیے IRC کے معاونین نے اللہ کے فضل وکرم اور پھر اپنے مخلص ساتھیوں سے مشاورت کے بعد اس علاقے میں دعوت قرآن وسنت کا پرچم بلند کرنے اور لوگوں تک خالص دین پہنچانے کے لیے ہر قسم کی رکاوٹوں کو عبور کرتے ہوئے 9 مرلہ کا پلاٹ

خریدا اور آج الحمدللہ چار منزلہ جامع مسجد سیدنا حسین بن علیؓ تعمیر ہو چکی ہے۔ادارہ اس علاقے میں دین اسلام کی سچی دعوت پہنچانے میں سرگرم عمل ہے اور وہ دن دور نہیں جب یہ مسجد اس علاقے میں مزید مساجد کا سنگ میل ثابت ہو گی۔ان شاءاللہ

پنڈوڑیاں ضلع اسلام آباد کے اہل توحید ساتھیوں کے بے حد اصرار پر اہل علاقہ کے عقائد و اعمال کی نبوی منہج پر اصلاح کا عزم لیے 2018 میں مسجد کے لیے اشرف ٹاون میں 7 مرلے کا پلاٹ خریدا اور الحمدللہ جامع مسجد سیدنا معاذ بن جبلؓ کی تین منزلہ عمارت تیاری کے آخری مراحل میں ہے۔اس مسجد میں حفظ کا مدرسہ بھی قائم ہے اس کے علاوہ خواتین کی تعلیم و تربیت کا بھی بندوبست ہے۔دروس قرآن وسنت خطبات جمعۃ المبارک کے ذریعے اہل علاقہ اپنے قلوب و اذہان کو جلا بخش رہے ہیں۔

اپنے خالق و مالک کی خالص عبادت و بندگی کے لیے مساجد کی تعمیر انبیاء کا شیوا ہے۔یہی وہ جگہ ہے جہاں عابد اپنے معبود حقیقی کو راضی کرنے اور مناجات کرنے کے لیے پانچ وقت حاضر ہوتے ہیں اور اپنے دامن میں خیر و برکات سمیٹتے ہیں۔

ہمارا یہ عزم ہے کہ ہم ان شاءاللہ ایسے تمام علاقوں میں جہاں مساجد نہیں ہیں وہاں مساجد تعمیر کریں اور جہاں مساجد کو دیکھ بھال کی ضرورت ہے وہاں اپنا تعاون پیش کریں۔اس سلسلہ میں اگر کوئی مسجد کے لیے جگہ وقف کرنے کا خواہشمند ہو یا اپنے خرچ پر کوئی مسجد تعمیر کروانا چاہتا ہو تو IRC کا پلیٹ فارم اس کے لیے حاضر ہے۔ہم تعمیر بھی کریں گے اور مکمل دیکھ بھال کی ذمہ داری بھی قبول کریں گے۔ان شاءاللہ








## شعبہ دعوت وارشاد

شعبہ دعوت وارشاد اسلامک ریسرچ سنٹر راولپنڈی کا ایک اہم ترین شعبہ ہے جس کا مقصد عوام الناس کے عقائد واعمال کی اصلاح اور انہیں خیر وبھلائی کی دعوت دینا ہے۔ دعوتِ توحید وسنت علی منہج سلف صالحین، ردِ شرک وبدعات، نیکی کی رغبت اور گناہوں سے نفرت دلانا ہمارا دعوتی امتیاز ہے۔ اس شعبہ کو فعال رکھنے اور اس میں مزید بہتری لانے کے لیے ہماری ٹیم دن رات محنت کرتی ہے اور اس پر ایک خطیر رقم خرچ ہو رہی ہے۔ IRC نے قرآن وسنت کے عالمی پیغام کے اشاعت اور ترویج کے لیے اپنے دعوتی پروگرام کو مختلف حلقہ جات میں تقسیم کر رکھا ہے۔ ہر شعبہ زندگی سے تعلق رکھنے والے افراد مرد وخواتین اس سے حتی الوسع استفادہ کر سکتے ہیں۔

### 1-دروس قرآن وحدیث

تعلیمات نبویہ ہی عالم انسانیت کے لیے مشعل راہ اور کامیابی کا ذریعہ ہیں۔ ہر قسم کی گروہی وابستگی اور فرقہ واریت سے بالاتر ہو کر قرآن وسنت کی پاکیزہ تعلیمات سے روشناس کرنے کے لیے IRC سال بھر مختلف مواقع پر ہفتہ وار اور ماہانہ تربیتی واصلاحی دروس کا انعقاد کرتا ہے جس سے لوگوں کی ایک کثیر تعداد مقامی اور بیرونی علماء کے مواعظ حسنہ سے مستفید ہوتی آ رہی ہے۔ الحمدللہ اس سلسلہ کے تحت سینکڑوں دروس قرآن وحدیث منعقد ہو چکے ہیں۔

### 2-علمی دوروں کا انعقاد

طلبہ کی علمی استعداد میں اضافے اور تشنگان علوم دینیہ کی علمی پیاس بجھانے کے لیے خالص علمی دوروں کا سلسلہ بھی جاری ہے جس میں ممتاز علماء دین اور عظیم سکالرز اپنے علمی خزانوں سے طلباء اور عامۃ الناس کے دامن کو بھر رہے ہیں۔ ایسے علمی اور فکری دورہ جات میں لوگوں کی کثیر تعداد اپنی اصلاح کے ساتھ ساتھ علمی بصیرت حاصل کر رہی ہے۔

### 2023 میں منعقد ہونے والے علمی دورہ جات

| | |
|---|---|
| خاتمۃ الحفاظ ابن حجر العسقلانی سیمینار | دورہ مختصر قواعد الترجیح عند المفسرین |
| دورہ تعلیم اللغۃ العربیۃ | کتاب الرسالۃ لابن ابی زید القیروانی |
| دروس القواعد الاربع | غسل میت، تجہیز وتکفین برائے خواتین |
| دورہ تفسیر سورہ النور | عشرۃ ذوالحجہ کیسے گزاریں؟ |

3- تحقیقی وتنقیدی محاضراتِ علمیہ کا انعقاد

احقاقِ حق اور ابطالِ باطل کے فریضہ کی بجا آوری کے لیے IRC میں مختلف موضوعات پر تحقیقی، تنقیدی اور اصلاحی محاضرات کا انعقاد کیا جاتا ہے۔ جن میں ان گمراہ لوگوں کے شکوک وشبہات کو بڑے احسن انداز میں رفع کیا جاتا ہے جو قرآن وسنت کی سچی تعلیمات اور اہل السنۃ کے حقیقی منہج سے لوگوں کو دور کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ الحمدللہ یہ محاضرات ان لوگوں کے لیے مینارہ نور ہیں جو گمراہی کی دلدل سے نکل کر قرآن وسنت کی روشن شاہراہ پر گامزن ہونا چاہتے ہیں۔ یہ محاضرات ادارہ کی ویب سائٹ اور سوشل میڈیا پر ملاحظہ کیے جاسکتے ہیں۔

4- مجلس القراءات والتعلیق علی کتب

علماء اور طلبہ کے لیے علمی سلسلوں سے استفادہ حاصل کرنے کا ایک اہم ذریعہ مجالس القراءۃ ہیں۔ یہ مجالس علمی تشنگی مٹانے اور برکات سمیٹنے کا سنہری موقع فراہم کرتیں ہیں۔ طلباء مختصر وقت میں زیادہ متون کا مراجعہ کر کے مختلف علماء کے تجارب سے زیادہ فائدہ اٹھاسکتے ہیں۔ الحمدللہ 2023 میں IRC میں مندرجہ ذیل مجالس قراءات کا انعقاد کیا گیا ہے اور ہنوز یہ سلسلہ جاری وساری ہے۔

| | |
|---|---|
| 1: کتاب التوحید<br>الشیخ الاسلام محمد بن عبدالوہاب رحمہ اللہ (م 1206ھ) | 2: مقدمۃ فی اصول التفسیر<br>الشیخ الاسلام احمد بن عبدالحلیم ابن تیمیۃ رحمہ اللہ (م 728ھ) |
| 3: وصیۃ الامام الصابونی<br>الشیخ ابی عثمان اسماعیل بن عبدالرحمن الصابونی رحمہ اللہ (م 449ھ) | 4: الاربعون النوویۃ<br>الشیخ محی الدین ابی زکریا یحیی بن شرف النووی رحمہ اللہ (م 676ھ) |
| 5: عقیدۃ السلف اصحاب الحدیث<br>الشیخ ابی عثمان اسماعیل بن عبدالرحمن الصابونی رحمہ اللہ (م 449ھ) | 6: برالوالدین<br>امام البخاری رحمہ اللہ (م 256ھ) |
| 7: عمدۃ الأحکام<br>امام عبدالغنی المقدسی رحمہ اللہ (م 600ھ) | 8: اخلاق العلماء<br>امام الآجری رحمہ اللہ (م 360ھ) |
| 9: تقویۃ الایمان<br>شاہ اسماعیل الدہلوی رحمہ اللہ (م 1246ھ) | 10: اخلاق حملۃ القرآن<br>امام الآجری رحمہ اللہ (م 360ھ) |

## 5-تربیتی حلقات برائے خواتین

خواتین کی تعلیم وتربیت معاشرے کی صلاح وفلاح کے لیے بہت ضروری ہے۔اسلام نے حصول علم کو مرداورعورت دونوں کے لیے یکساں لازمی قرار دیا ہے۔یہی وجہ ہے کہ آپ ﷺ خواتین کی تعلیم کا بڑا خیال رکھتے تھے،آپ علیہ السلام نے ان کی تعلیم وتربیت کے لیے ہفتے میں ایک دن الگ سے مقرر فرما رکھا تھا۔اسی ضرورت اوراہمیت کے پیش نظر IRC نے مختلف مقامات پر خواتینِ اسلام کی دینی اقدار وتعلیمات سے آگہی،ان میں اللہ اوراسکے رسول ﷺ سے محبت پیدا کرنے،نیکی کی رغبت اور گناہوں سے بچنے کے لیے فی میل استاذہ کی زیرنگرانی 3 حلقات قائم کر رکھے ہیں۔جہاں خواتین اسلام کو خالص دینی تعلیمات سے آشنا،صحیح عقیدے سے منوراوراعمال صالحہ سے مزین کیا جاتا ہے۔

1:حلقۃ عظمٰی بنت اقبال للبنات

2:حلقۃ میمونہ بنت حارث ؓ للبنات

3:حلقۃ حفصہ بنت عمر بن خطاب ؓ للبنات

## 6-تربیتی حلقات برائے اطفال

اولاد اللہ رب العزت کی بہت بڑی نعمت ہے۔دین اسلام میں اولاد کی تعلیم وتربیت،عمدہ صفات،اچھے اخلاق اور بہترین پرورش پر بہت زوردیا گیا ہے۔فتنوں کے اس دور میں والدین اس فریضہ کی ادائیگی میں بری طرح ناکام ہوچکے ہیں۔اپنے بچوں کو سچا اور باکردار مسلمان بنانے کے لیے IRC نے حالات کی نزاکت اور سنگینی کا ادارک کرتے ہوئے موسم گرما اور سرما کی چھٹیوں میں مختصر کورسز کا آغاز کیا جن میں بچوں اور بچیوں کی تعلیم وتربیت کا خصوصی اہتمام کیا جاتا ہے۔ہمارے معلیمین ومعلمات نے بچوں کی ذہنی سطح کو ملحوظ رکھ کر عام فہم انداز میں انہیں عقائد،عبادات،اخلاقیات اور آداب ومعاملات کا خاکہ ذہن نشین کروانے میں بھرپور محنت کی اور ہر طرح کے وسائل جو بچوں میں شوق اوردلچسپی پیدا کرنے والے تھے ان کو بروے کار لاتے ہوئے ان کورسز کو کامیاب بنایا۔

ہمارا مشن دین اسلام کی بنیادی اور ضروری معلومات سے انہیں آگاہ کرنا ہے تاکہ بچپن ہی میں یہ تعلیمات ان کے قلوب و اذہان میں راسخ ہوجائیں اور بڑے ہوکر سکہ بند مسلمان بنیں جو دین وملت کے لیے مفید ثابت ہوں۔الحمدللہ ابھی تک 5 کورسز میں 500 سے زائد بچے اور بچیاں ان تعلیمات سے آگاہی حاصل کرچکے ہیں۔

## 7-حلقات تحفیظ القرآن الکریم

قرآن مجید کے سائے میں زندگی گزارنا نعمت عظمٰی ہے اور یہ نعمت زندگی کی شان بلند کرکے اسے بابرکت بنادیتی ہے یہی وجہ ہے کہ اسلامک ریسرچ سنٹر راولپنڈی کے زیراہتمام جہاں متعدد شعبہ جات میں بہترین انداز میں کام ہورہا ہے وہیں الحمدللہ شعبہ تحفیظ القرآن اور فہم القرآن کو بھی مضبوط کرنے کی بھرپور کوشش کی جارہی ہے۔الحمدللہ ابھی تک ادارے کی طرف سے قرآن کو حفظ کرنے کے تین حلقات قائم ہوچکے ہیں جہاں حفظ وناظرہ کی بہترین تعلیم دی جاتی ہے۔اس کے علاوہ خواتین وحضرات کو قرآن کی معرفت اور اسکی چاشنی سے فیض یاب کرنے کے لیے ترجمہ وتفسیر کلاسز بھی جاری ہیں۔

1: مدرسہ ابوظفر تحفیظ القرآن الکریم (گلزار آباد پنڈی گھیپ)

2- معہد رفیق تحفیظ القرآن الکریم (گاؤں مرزا تحصیل وضلع اٹک)

3- معہد عبدالعزیز انجم تحفیظ القرآن الکریم (پنڈوڑیاں ضلع اسلام آباد)

الحمدللہ تقریباً 2 سال کے مختصر عرصے میں 11 طالبعلم حفظِ قرآن کی سعادت حاصل کر چکے ہیں۔ ابوظفر تحفیظ القرآن الکریم کا ایک ہونہار بچہ، ہزارہ، کشمیر، اور راولپنڈی ڈویژن کے تمام مدارس کے مابین ہونے والے مقابلہ محفل قراءت میں دوسری پوزیشن حاصل کر چکا ہے۔ ولحمدللہ علی ذالك

نوٹ: جامع مسجد سیدنا حسین بن علی رضی اللہ عنہما میں بچوں اور بچیوں کے لیے حفظ القرآن کی بہترین اور معیاری درسگاہ کا قیام عمل میں لانے کا پروگرام زیر غور ہے۔ ان شاء اللہ










## 8-شعبہ تصنیف وتالیف

چونکہ دین کو عملاً ہر وقت اپنے فروغ اور اپنی حفاظت کی ضرورت ہوتی ہے اس لئے دین کا یہ مطالبہ ہے کہ مسلمان اپنی صلاحیتوں کا بڑا حصہ استطاعت کے مطابق اسکی ترویج اور ترقی کے لئے صرَف کریں۔اسی مقصد کے پیش نظر IRC نے مکتبہ اہل الاثر قائم کیا ہے جس کے تحت کبار اہل علم کی مختلف نادر اور مفید کتب کو پاکستان میں طبع کروا کر طباعتی خرچ یا اس سے بھی کم پر علماء اور طلبہ کو مہیا کرنے کا اہتمام کیا جا رہا ہے۔لاکھوں روپے کے اخراجات سے اب تک درج ذیل نمایاں کتب شائع کی گئی ہیں۔الحمدللہ علی ذالك

### 1: مجموع الرسائل والمقدمات (علامۃ المحدث محمد ناصر الدین البانی رحمہ اللہ)

9 جلدوں پر مشتمل یہ مجموعہ اہل علم کے لیے عظیم علمی خزانہ ہے جس میں شیخ البانی رحمہ اللہ کی 40 سے زائد کتب اور 25 سے زائد کتب کے مقدمات شامل ہیں۔اس علمی مجموعہ کی اشاعت پہ ملک و بیرون ملک کے اہل علم نے اسکو بہت سراہا اور پسند کیا۔

### 2: الجامع فی عقائد ورسائل اہل السنۃ والاثر (الشیخ عادل حمدان)

2 جلدوں پر مشتمل اس عظیم مجموعہ میں کبار ائمہ اہل السنہ کے عقائد کو جمع کیا گیا ہے۔60 سے زائد ائمہ دین کے 90 رسائل کو اس مجموعہ میں جمع کر کے افادہ کے لیے طبع کیا گیا ہے۔

### 3: اصلاح الاصطلاح (الشیخ طارق عوض اللہ)

علم اصول حدیث کی معروف کتاب تیسیر مصطلح الحدیث جو کہ اکثر مدارس اور جامعات میں داخل نصاب ہے۔یہ کتاب اس پر نقد واستدراک ہے۔

### 4: لسان المحدثین (الشیخ محمد خلف سلامۃ)

حدیث رسول ﷺ سے شغف رکھنے والے اہل علم کے لیے یہ کتاب ایک انمول تحفہ ہے۔اس کتاب میں اصول حدیث، تخریج رجال، جرح وتعدیل کی 1800 کے قریب اصطلاحات کی نہایت علمی معیار کے مطابق توضیح وتشریح کی گئی ہے۔یہ کتاب تصحیح ومراجعت کے بعد الحمدللہ بہت جلد اہل ذوق کے لیے دستیاب ہوگی۔ان شاءاللہ

ان کے علاوہ اردو زبان میں بھی عقیدہ توحید وسنت کی ترویج واشاعت کے لیے چھوٹی چھوٹی کتب مفت تقسیم کی گئی ہیں۔















# شعبہ خدمت خلق

اسلام خیر خواہی کا دین ہے اور اپنے مسلمان بھائی کے ساتھ بہترین خیر خواہی یہ ہے کہ اسے جہنم سے بچا کر جنت کے راستے پر گامزن کر دیا جائے اور اس راستے میں آنے والی رکاوٹوں کو عبور کرتے وقت اسے تنہا نہ چھوڑا جائے بلکہ اسکی ہر ممکنہ مدد کی جائے۔حقوق العباد کا دوسرا نام خدمت خلق ہے اور الحمدللہ IRC اپنے محدود وسائل کو استعمال کرتے ہوئے ضرورت مندوں کی بالعموم اور اپنے مستحق جماعتی احباب کی بالخصوص ہر قسم کی مالی اور اخلاقی مدد میں ہمیشہ پیش پیش رہتا ہے۔مندرجہ ذیل شعبہ جات میں عرصہ دراز سے ہم خدمت خلق کا فریضہ سرانجام دے رہے ہیں۔

- غریب اور ضرورت مندوں میں راشن کی تقسیم
- مجبور اور لاچار مریضوں کے لیے علاج معالجہ کی سہولت
- اہل علاقہ کے لیے پینے کے صاف پانی کی فراہمی
- یتیم اور نادار بچیوں اور بچوں کی شادی میں تعاون کرنا
- ضرورت مند طلبہ وطالبات کے تعلیمی اخراجات
- رمضان المبارک میں سحر و افطار کا بندوبست
- رمضان المبارک میں مستحق گھرانوں میں راشن کی تقسیم
- عیدالاضحیٰ کے موقع پر گوشت کی تقسیم
- مدارس دینیہ کے طلبہ میں کتب اور موسمی کپڑوں کی تقسیم
- مساجد، مدارس اور علماء کے ساتھ حسب استطاعت مالی تعاون
- قدرتی آفات کے موقع پر بے کس ولاچار افراد کی امداد
- میت کیلئے غسل اور کفن کی فراہمی

اسلامی بھائیو اور بہنو! بے شک بہت سے ادارے اور تنظیمیں خدمت خلق کے نام پر اپنے حقیقی منہج اور دعوت کو یکسر فراموش کر بیٹھتے ہیں لیکن IRC کی پہلی ترجیح لوگوں کو قرآن وسنت کے قریب لانے کے لیے خدمت خلق کا فریضہ سرانجام دینا ہے۔ہماری امداد کے اولین حقدار مساجد کے نمازی اور اہل علاقہ کے اہل توحید ہیں جنکی خدمت کرنا ہمارا فرض منصبی ہے اور الحمدللہ ہمارا یہ سلسلہ گزشتہ 21 سال سے جاری وساری ہے۔

IRC شعبہ خدمت خلق کے تمام معاونین وممبران اس خدمت کو اللہ رب العزت کے قرب کا ذریعہ سمجھتے ہوئے بجالاتے ہیں۔سوشل میڈیا پر ضرورت مندوں کے ساتھ کسی قسم کے تعاون کی تشہیر کرنا یا کسی سفید پوش کی عزت نفس کو مجروح کرنا قطعاً ادارے کی پالیسی نہیں ہے۔

# سوشل میڈیا فورم

دورِ جدید میں جبکہ پوری دنیا انٹرنیٹ کے ذریعے سمٹ کر رہ گئی ہے۔غیر مسلم، گمراہ اور ملحد فرقے اس میدان میں بڑی تیاری کر کے آئے ہیں اور وہ مکروہ عزائم رکھتے ہوئے مسلمانوں میں اپنے باطل نظریات کو پوری قوت کے ساتھ پھیلانے میں مصروف ہیں۔ طاغوتی قوتیں تبلیغ اسلام کے نام پر اس جدید سہولت کو قرآن وسنت کی تعلیمات کے مقابلے میں شرک و بدعت کو فروغ دینے اور اسلامی تعلیمات کو مسخ کر کے پیش کرنے میں صرَف کر رہی ہیں۔

الیکٹرانک میڈیا کے سائنسی محاذ پر لاعلمی اور عدم دلچسپی کی وجہ سے ہمارا کام ان شیطانی اور طاغوتی قوتوں کے مقابلے میں بالکل نہ ہونے کے برابر رہا ہے۔الحمدللہ اسلامک ریسرچ سنٹر راولپنڈی وہ واحد اور بے مثال ادارہ ہے جو تقریباً 21 سال سے اس طاغوتی سائنسی محاذ پر اسلام اور پیغمبر اسلام ﷺ کی عزت وناموس کے دفاع کے لیے سینہ سپر ہے۔

انٹرنیٹ کی اہمیت وافادیت کا احساس کرتے ہوئے IRC نے سوشل میڈیا کا بھرپور استعمال عمل میں لا کر پوری دنیا میں بسنے والے مسلمانوں کو دعوتِ حق سے مستفید ہونے کا شرف بخشا۔ ملک وبیرون ممالک رہنے والے ہزاروں لوگوں نے جو علماء اور مساجد سے دور تھے، انٹرنیٹ کے ذریعے IRC کی طرف سے نشر ہونے والے محاضرات، خطبات، مناظرات اور سوال وجواب کی مجالس سے استفادہ کرتے ہوئے اپنی زندگیوں کو تبدیل کیا۔ یوں IRC پاکستان کا پہلا اور واحد ادارہ ثابت ہوا جس نے ملک بھر کے علماءِ حق کو مدعو کر کے یورپ، امریکہ، افریقہ، اور ایشاء کے اطراف میں پھیلے ہوئے لوگوں کو گھر بیٹھے اسلام کی خالص تعلیمات کو جاننے اور جانچنے کے مواقع فراہم کیے۔

انٹرنیٹ پر دعوت کے ساتھ ساتھ عملی طور پر دعوت الی اللہ کا یہ مشن آڈیو، ویڈیو کیسٹس اور CDs کے ذریعے بھی جاری رکھا گیا اور بلا مبالغہ پاکستان کا ایسا کوئی شہر اور دنیا کا کوئی ایسا ملک نہیں جہاں اسلام سے محبت کرنے والے ہوں اور انکے ہاں IRC کا دینی مواد CDs کی شکل میں موجود نہ ہو۔الحمدللہ اس محاذ پر جہاد کرتے ہوئے لاکھوں CDs اور ہزاروں کیسٹس بالکل فری تقسیم کی گئی ہیں۔

### 1-انٹرنیٹ چیٹ روم:

پاکستان میں سوشل میڈیا کے وارد ہوتے ہی باطل نظریات کو فروغ دیا جانے لگا مختلف Chatting Rooms کے ذریعے گمراہ لوگ اسلامی تعلیمات کو مسخ کر کے پیش کرنے لگے۔ پاکستان سے اس محاذ پر دن رات ڈٹ کر مقابلہ کرنے والی سب سے موثر جدوجہد IRC کے پلیٹ فارم سے شروع کی گئی اور ہر طرح کے اعتراضات کے بادلائل اور تشفی جوابات دیئے گئے۔ مختلف مسالک سے وابستہ عام لوگوں کے علاوہ مختلف مکتبہءِ فکر کے علماء نے بھی ہمارے علماء سے براہ راست بحث ومباحثہ اور سوال وجواب کا

سلسلہ جاری رکھا جس سے لوگوں کے شکوک وشبہات رفع ہوئے اور انہیں حق کو اپنانے میں آسانی ہوئی۔

### 2-ویب سائٹس:

الحمدللہ الیکٹرانک میڈیا کے محاذ پر IRC کی خدمات صارفین سے ڈھکی چھپی نہیں ہیں۔ادارے نے دن رات توحید وسنت کی دعوت کو لوگوں میں اجاگر کرنے کے لیے بڑی محنت اور لگن سے جذبہ " بلغوعني ولو آية "کے تحت اپنی مشہور زمانہ ویب سائٹس ircpk.com اور munazarah.org لانچ کیں جو وٹس ایپ کی آمد سے پہلے تک دعوتِ قرآن وسنت اور سلفی منہج کی حامل اردو کی سب سے بڑی ویب سائٹس تھیں جنہیں ہر ماہ لاکھ سے زیادہ لوگ پوری دنیا سے بالکل فری وزٹ کرتے رہے ہیں اور ہنوز یہ سلسلہ جاری وساری ہے۔الحمدللہ سینکڑوں گمراہ اور بے دین لوگ کفر وشرک سے تائب ہو کر خاندانوں کے خاندان اپنی زندگیوں کو قرآن وسنت کے مطابق ڈھال چکے ہیں۔

## YOUTUBE/FACEBOOK

موجودہ دور میں جب کہ سوشل میڈیا بہت ایڈوانس اور عام ہو چکا ہے اور نت نئی Apps ہماری زندگی کا حصہ بن چکی ہیں جنہوں نے ہر طبقہ اور ہر عمر کے لوگوں کی زندگیوں کو یکسر تبدیل کر کے رکھ دیا ہے کیونکہ سوشل میڈیا ایک بزنس HUB بن چکا ہے جس نے دین دار اور دنیادار دونوں طرح کے طبقے کو بری طرح متاثر کیا ہے۔

سوشل میڈیا پلیٹ فارم پر Likes,Views,Followers,Subscribers کے چکروں نے ہمیں ہماری منزل سے دور کر دیا ہے، مال کی حرص اور لالچ میں ہم اخلاقی اقدار کھو کر امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کے Parameters تبدیل کر چکے ہیں۔الحمدللہ ان حالات میں بھی IRC سوشل میڈیا کے اس پلیٹ فارم پر کتاب وسنت کی خالص دعوت بہت ہی موثر انداز میں منہج سلف کی روشنی میں پیش کر کے جہاد بالقرآن والسنہ کو جاری رکھے ہوئے ہے۔

YOUTUBE پر گزشتہ کئی چینلز ختم ہوجانے کے باوجود 1700 سے زائد ویڈیوز پر مشتمل موجود چینل IRCPKPAKISTAN جس کے تقریباً 80ہزار Subscribers ہیں اور فیس بک پر ہمارے Followers تقریباً 2 لاکھ ہیں لیکن اس کے باوجود انہیں آمدنی کا ذریعہ نہیں بنایا گیا بلکہ سالانہ لاکھوں روپے خرچ کر کے IRC اپنے علماء ومشائخ کے علمی تراث کو مکمل ذمہ داری اور باوقار طریقے کے ساتھ بالکل فری اس امت کے لاکھوں لوگوں تک پہنچانے میں مصروف عمل ہے۔اس میں کوئی دورائے نہیں کہ اسلامک ریسرچ سنٹر راولپنڈی ایک خالص علمی ادارہ ہے جو سوشل میڈیا پر بغیر کسی لالچ اور دنیاوی مفاد سے بالاتر ہو کر صرف اور صرف امر بالمعروف ہی نہیں بلکہ نہی عن المنکر کا فریضہ بھی سرانجام دے رہا ہے یہی وجہ ہے کہ IRCPK کو پوری دنیا میں اہل حدیث منہج کا ایک ذمہ دار اور قابل بھروسہ ادارہ سمجھا جاتا ہے۔

## INSTAGRAM/TWITTER/WHATSAPP

سوشل میڈیا کے اس محاذ پر بھی روزانہ کی بنیاد پر ہزاروں مرد و خواتین تک قرآن و سنت کی دعوت پہنچائی جا رہی ہے جس کے الحمدللہ مثبت نتائج حاصل ہو رہے ہیں۔ سوشل میڈیا کے اس پلیٹ فارم سے 2023 میں لاکھوں افراد دعوت حق سے مستفید ہوئے اور الحمداللہ یہ سلسلہ برق رفتاری سے جاری ہے۔

## شعبہ مالیات

یہ شعبہ کسی بھی ادارے کو اپنے مقاصد و فرائض کی احسن انداز میں بجا آوری کے لیے بنیادی کردار ادا کرتا ہے۔ دین اسلام کی اشاعت و ترویج کا فریضہ سرانجام دینے والا ہر ادارہ مالی وسائل کے حصول کے لیے اس شعبہ کا مرہون منت ہوتا ہے۔ IRC کے تمام شعبہ جات کا دائرہ بڑی تیزی سے وسعت پذیر ہے چنانچہ ان کی ضروریات اور لوازمات کو مدنظر رکھتے ہوئے اس کے وسیع تر تعلیمی ،علمی ،تدریسی، تحقیقی، تصنیفی، تبلیغی ،اور تعمیری منصوبہ جات کو پایہ تکمیل تک پہنچانے کے لیے ادارہ نے شعبہ مالیات قائم کر رکھا ہے۔ جس کی حساسیت کا ادراک کرتے ہوئے ادارے کے بہتر مفاد کے لیے IRC کے منتظمین نے اس شعبہ کو ہر حوالے سے شفاف اور بہتر بنانے کا عزم کر رکھا ہے۔

دین اسلام کی سربلندی اور اشاعت کے لیے لوگوں کے اموال مکمل دیانت و امانت کے ساتھ مختلف شعبہ جات میں خرچ کیے جاتے ہیں ادارہ نے آمدن اور اخراجات کا ریکارڈ بہت ہی ذمہ داری اور احسن طریقے سے ترتیب دے رکھا ہے جس کو کم از کم تین طریقوں پر محفوظ کیا گیا ہے۔ الحمدللہ ہم یہ بات کہنے میں حق بجانب ہیں کہ ادارہ کے ساتھ تعاون کرنے والے معاونین کسی بھی وقت اپنے فنڈز کی تفصیلات با آسانی چیک کر سکتے ہیں۔ شعبہ مالیات میں جدت اور بہتری لانے کے لیے ماہانہ، سالانہ گوشوارہ اور مالیاتی رپورٹ بھی تیار کی جاتی ہے۔

عزیز بھائیو اور بہنو! IRC کے تمام شعبہ جات کے اخراجات کو پورا کرنے کے لیے ہمارے پاس مستقل آمدن کے کوئی ذرائع اور وسائل نہیں ہیں بلکہ محدود دائرہ کار کی حد تک حسب ضرورت چند مخلصین سے جو عرصہ دراز سے انصار اللہ کا کردار ادا کر رہے ہیں، یہ فنڈز جمع کیے جاتے ہیں جن میں لوکل احباب کا تعاون نہ ہونے کے برابر ہے۔

الحمدللہ IRC اس وقت دین متین کی نشر و اشاعت کے لیے مختلف شعبہ جات میں قرآن و سنت کی دعوت کو عام کر رہا ہے جن کی تمام تر تفصیلات گزشتہ اوراق میں آپ ملاحضہ فرما چکے ہیں۔ ان تمام امور کی احسن انداز میں سرانجام دہی کے لیے ادارہ ہر ماہ تقریباً

6لاکھ روپے سے زائد رقم خرچ کر رہا ہے جبکہ IRC کی اس وقت ماہانہ آمدن تقریباً اڑھائی لاکھ روپے ہے جبکہ دیگر امورِ ہر ماہ قرض حسنہ لے کر سرانجام دیے جاتے ہیں اسی وجہ سے ادارہ اس وقت کافی مقروض ہے۔ IRC نے سال 2023 میں مختلف شعبہ جات میں جو رقم خرچ کی ہے اسکی مختصر تفصیل درج ذیل ہے۔

## سالانہ گوشوارہ جنوری تا دسمبر 2023

| | |
|---|---|
| جامع مسجد سیدنا انس بن مالک ؓ | 5054525/- |
| جامع مسجد سیدنا حسین بن علی ؓ | 2223813/- |
| جامع مسجد سیدنا معاذ بن جبل ؓ | 4361328/- |
| تعاون دیگر مساجد و مدارس | 1812390/- |
| شعبہ خدمت خلق | 1776670/- |
| کتب خریداری | 616735/- |
| شعبہ دعوت وارشاد | 2122618/- |
| سوشل میڈیا | 220701/- |
| علماء و طلباء تعاون | 655600/- |
| بلز/ سٹیشنری/ سامان صفائی/ کرایہ | 424188/- |
| کل اخراجات 2023 | 19269468/- |
| کل آمدن 2023 | 17892567/- |

# اپیل برائے تعاون

**برادرانِ اسلام!** دعوت وتبلیغ کا یہ مقدس فریضہ موجودہ دور میں بے شمار وسائل کا متقاضی ہے جن کی فراہمی کے بغیر اب دین کا کام کرنا ناممکن ہو چکا ہے۔ وقت اور حالات بہت تیزی سے تبدیل ہو رہے ہیں۔ موجودہ ملکی حالات اور بحران نے جہاں عام لوگوں کو پریشان کر رکھا ہے وہیں اللہ رب العزت کے دین کی سربلندی کے لیے قائم کیے گئے یہ ادارے اور مراکز بھی بری طرح متاثر ہوئے ہیں۔ ہمارے اس ادارے کی زیادہ تر سرگرمیاں ایسے اہل خیر کے تعاون کی مرہون منت ہیں جن کا مجھ سے ذاتی تعلق ہے اور اب مستقل طور پر ان احباب کے تعاون پر بھروسہ کرنا دشواری کا باعث بن رہا ہے جس وجہ سے ادارہ مالی طور پر تشویش کا شکار ہے۔

اب یہ وقت کی ضرورت ہے کہ قرآن وسنت کی اشاعت وترویج کے لیے کوشاں اسلامک ریسرچ سنٹر راولپنڈی کو اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے خود مختار بنانے کے لیے مستقل اور مضبوط بنیاوں پر کھڑا کیا جائے تاکہ دین اسلام کی سربلندی کا یہ نبوی مشن ہمیشہ جاری وساری رہ سکے۔ اگر ہم نے بروقت اپنی ذمہ داری کا احساس نہ کیا اور ہوش کے ناخن نہ لیے تو ایسے مراکز اور ادارے جو کسی دور میں عروج پذیر ہوتے ہیں اور انہیں بلند مقام تک پہنچانے میں کئی لوگوں کی جوانیاں کھپ چکی ہوتی ہیں، وسائل کی عدم دستیابی کی وجہ سے وہ اپنے بانیین کے ساتھ ہی دفن ہو جاتے ہیں اور کوئی ان کا پرسان حال نہیں ہوتا۔

انہیں تمام خدشات کو مدنظر رکھتے ہوئے ادارہ مستقل آمدن کے حصول کے لیے ایک نفع بخش وقف قائم کرنے کا پروگرام رکھتا ہے جو بنام اسلامک ریسرچ سنٹر راولپنڈی ہوگا اور جس کی مالیت تقریباً 10 کروڑ روپے ہوگی اور اس وقف سے حاصل ہونے والی آمدنی کو قرآن وسنت کی ترویج اور نشر واشاعت کے لیے خرچ کیا جائے گا۔ ان شاء اللہ

اللہ رب العزت ارشاد فرماتے ہیں:۔

"جو رزق ہم نے تمہیں دیا ہے اس میں سے اللہ کی راہ میں خرچ کرو قبل اس سے کہ تم میں سے کسی کی موت کا وقت آجائے اور اس وقت وہ کہے اے میرے رب! کیوں نہ تو نے مجھے تھوڑی سے مہلت اور دے دی ہوتی کہ میں صدقہ کرتا اور صالح لوگوں میں شامل ہو جاتا۔" (المنافقون)

**برادران اسلام!** موت برحق ہے اور اس کے آتے ہی خیر کے تمام دروازے بند ہو جائیں گے انسان چاہتے ہوئے بھی اپنا مال اللہ کی راستے میں خرچ نہیں کر سکے گا۔ اس وقت دنیاوی چیزوں میں کی گئی سرمایہ کاری ہمارے کسی کام نہ آئے گی۔ انفاق فی سبیل اللہ کے جتنے بھی امور ہیں سب ہی باعث اجر وثواب اور خیر وبرکت ہیں لیکن ہم آپ کو ایک ایسی نفع بخش سرمایہ کاری کی دعوت دے رہے ہیں جو ایک عظیم الشان صدقہ جاریہ ہے اور جس میں خیر کے سوا ہے ہی کچھ نہیں اور اگر اس خیر کے آپ بھی خریدار بن جایں تو یہ سودا مہنگا نہیں۔ یاد رکھیں! ہمیں آپ کا تعاون صرف اور صرف اپنے ادارے کے استحکام اور بہتری کے لیے درکار ہے ہمارے ذاتی کسی قسم کے اخراجات ادارہ کے ذمہ نہیں ہیں۔ وللہ الحمد

